

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**Part-II A/2016**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: I-N [(Al-Fiqah Ilm ul Fiqah (Old Course 2014)]**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

سوال:۱ درج ذیل میں سے سات سوالات کے مختصر جوابات اس طرح دیجیئے کہ جز والف اور ب دودو اور جز وج سے تین سوالات منتخب کیجیئے: 14

الف:

۱) خاص کی تعریف کیجیئے، ایک مثال بھی دیجیے۔

۲) عبارۃ النص سے کیا مراد ہے

۳) نص کی تعریف کیجیے

۴) قیاس کی تعریف کیجیے

ب:

۱) عہدِ صحابہؓ کے دو ممتاز فقہاء کے اسماء گرامی تحریر کیجیئے

۲) تعاملِ اہلِ مدینہ سے کیا مراد ہے یہ کس فقیہ کا ماخذِ فقہ ہے

۳) ائمہ اربعہؒ میں سے ہاشمی النسب فقیہ کا اسمِ گرامی تحریر کیجیئے

۴) تاریخ فقہ پر کسی اردو کتاب کا نام مع مصنف لکھیئے

ج:

۱) اہل الظاہر کے نزدیک نکاح کا کیا حکم ہے

۲) نکاح کی اہمیت پر ایک حدیثِ مبارکہ (عربی متن) نقل کیجیئے

۳) نسبی محرم رشتوں میں سے کوئی دو رشتے لکھیئے

۴) خیار اعسار سے کیا مراد ہے۔

۵) طلاقِ سنی سے کیا مراد ہے

۶) کسی حرام چیز کو معاوضہ خلع بنانے کا کیا حکم ہے

**حصہ اول: (اس حصہ سے ایک سوال کا جواب مطلوب ہے)** 20

سوال:۲ مشترک اور مئول کی تعریف کیجیئے، حکم بیان کیجیئے، اور ہر ایک کو مثالوں سے واضح کیجیئے۔

سوال:۳ قیاس کی تعریف کیجیئے، اس کی حجیت پر مدلل بحث کیجیئے۔

**حصہ دوم: (اس حصہ سے ایک سوال کا جواب مطلوب ہے)** 16

سوال:۴ عہد بنو امیہ فقہی ترقی کی بنیاد کا دور ہے، مدلل بحث کریں

سوال:۵ اجتہاد کی تعریف کریں، مجتہد کے اوصاف اور اسکی شرائط قلمبند کیجیئے۔

(ورق اُلٹیے)

حصہ سوم: (اس حصہ سے دوسوالوں کے جوابات مطلوب ہیں)

سوال:۶ درج ذیل فقہی عبارت کا ترجمہ کیجیے، تشریح کیجیے اور فقہی اختلاف کی وضاحت کیجیے ۲۵

واختلفوا فی البکر البالغ وفی الثیب الغیر البالغ ما لم یکن ظهر منها الفساد . فأما البکر البالغ ، فقال مالک والشافعیؒ وابن ابی لیلیٰ : للأب فقط ان یجبرها علی النکاح ، وقال ابو حنیفة والثوری والأوزاعی وابو ثور وجماعة : لا بد من اعتبار رضاها ، ووافقهم مالک فی البکر المعنسة علی أحد القولین عنه. وسبب اختلافهم معارضة دلیل الخطاب فی هذا للعموم .

سوال:۷ درج ذیل فقہی عبارت کا ترجمہ کیجیے، تشریح کیجیے اور فقہی اختلاف کی وضاحت کیجیے ۲۵

واتفق ابو حنیفةؒ والشافعیؒ ومالکؒ علیٰ ان الشهادة من شرط النکاح . واختلفوا هل هی شرط تمام یؤمر به عند الدخول او شرط صحة یؤمر به عند العقد ، واتفقوا علیٰ انه لا یجوز نکاح السر . واختلفوا اذا اشهد شاهدین ووصیا بالکتمان ، هل هو سر او لیس بسر ؟

سوال:۸ درج ذیل فقہی عبارت کا ترجمہ کیجیے، تشریح کیجیے اور فقہی اختلاف کی وضاحت کیجیے: ۲۵

فانه اختلف فیه مالک وابو حنیفة ومن تبعهما، فقال مالک من شرطها ان لا یتبعها فی العدة طلاقا آخر .وقال ابوحنیفة : ان طلقها عند کل طهر طلقة واحدة عند کل طهر طلقة واحدة کان مطلقا للسنة .وسبب هذ الاختلاف هل من شرط هذ الطلاق ان یکون فی حال الزوجیة بعد رجعة ام لیس من شرطه

سوال:۹ درج ذیل میں سے کسی دو پر نوٹ لکھیے: ۲۵

الف: نسبی محرم رشتے

ب: ممنوع اور فاسد نکاح

ج: مہر

د: کتاب الاقضیہ الباب الثالث کا خلاصہ

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II** **A/2016**

**Examination:- M.A./M.Sc.**

**Roll No. ....................**

**Subject: Islamic Studies**

**PAPER:I-N-15 [Al-Fiqah Uloom ul Fiqah (New Course 2015)]** | **Common** | **TIME ALLOWED: 3 hrs.**

**I [Al-Fiqah (Old Course 2013)]** | **MAX. MARKS: 100**

سوال:1 (معروضی) درج اجزا میں دس اجزاء کے اس طرح جواب دیں جز والف اور جزو ب سے تین تین اور جزو ج سے چار سوالات کے جواب دیں 20

الف:

۱) تعامل اہل مدینہ سے کیا مراد ہے یہ کس امامؒ کا فقہی ماخذ ہے

۲) عہدِ صحابہؓ کے دو فقہاء کے اسماء گرامی تحریر کیجیے

۳) عہدِ تابعینؒ کے دو ممتاز فقہاء کا اسماء گرامی لکھیے

۴) اجتہاد کی تعریف کیجیے

۵) دورِ حاضر کے کسی پاکستانی فقیہ کا نام لکھیے

۶) فقہ جعفریہ کے امامؒ کا اسم گرامی لکھیے

ب:

۱) الوجیز کے مصنف کا نام لکھیے

۲) قیاس کی تعریف کیجیے

۳) خاص کی تعریف کیجیے

۴) نص کی تعریف کیجیے

۵) اجماع کی حجیت پر ایک آیتِ کریمہ پیش کیجیے

۶) حقیقت کی دو قسموں کے نام بتائیے

ج

۱) ماکولات میں تین حرام چیزوں کے نام لکھیے

۲) شراب پینے یا بنانے کے لیئے استعمال ہونے والے دو برتنوں کے نام اور ان کا حکم لکھیے

۳) امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک شراب کے سرکہ بن جانے دو علامتیں کیا ہیں

۴) جن جانوروں کے بارہ میں شریعت میں کوئی حکم نہیں، ان کے بارہ میں فیصلہ کس بنیاد پر ہوگا

۵) اضطرار کی تعریف کیجیے

۶) اضطرار کی کیفیت میں صرف بقدرِ ضرورت کھانا چاہیئے، اس پر دلیل کے طور پر قرآنِ کریم کی ایک آیت نقل کریں

۷) حق کے لغوی معنیٰ بیان کیجیے

۸) خلع کے دو مترادفات لکھیے

## حصہ اول انشائیہ (تاریخ الفقہ)

سوال: ۲ عہدِ تابعینؒ میں فقہ اسلامی کے امتیازات، مأخذ اور اس دور کے ممتاز فقہاء کے اسماء گرامی تحریر کیجیے 10

یا

عہدِ تدوین میں فقہ حنفی و جعفری کے امتیازات، مأخذ اور خصوصیات تحریر کیجیے

(جاری ہے)

سوال:۳ درج ذیل میں سے ایک پر نوٹ لکھیے:

الف: دورِ جدید کے فقہاء میں سے مفتی محمد شفیعؒ کی خدمات ب: فقہ اسلامی اکیڈمی جدہ 10

## حصہ دوم انشائیہ (اصول الفقہ)

سوال:۴ عبدالوہاب خلاف کی اصول الفقہ اور الوجیز کی روشنی میں سنت یا قیاس کی تعریف کریں اور اسکی اہمیت وحجیت پر مدلل بحث کریں 10

سوال:۵ درج ذیل میں سے کسی ایک پر نوٹ تحریر کیجیے

الف: مشترک ومئول (تعریف، اقسام، مثالیں) ب: متقابلات النصوص میں سے ظاہر، نص اور خفی ومشکل (تعریف ومثالیں) 10

## حصہ سوم انشائیہ (متن الفقہ)

سوال: ٦ درج ذیل فقہی عبارت کا بامحاورہ اردو ترجمہ کیجیے، اور فقہی اختلاف کی وضاحت کیجیے: 15

**تباح المحرمات عند الاضطرار اليها فى الحضر والسفر جميعا لان آية الضرورة ( فمن اضطر)(البقره: ٢-١٧٣)مطلقة غير مقيدة بحالة معينة من هاتين الحالتين ،وهو لفظ عام فى حق كل مضطر ،ولان الاضطرار يكون فى الحضر سنة المجاعة العامة وسبب الاباحة الحاجة الىٰ حفظ النفس عن الهلاك وهو عام فى الحالين.**

**يا**

**لكن قال الحنفية :يجوز التداوى بالمحرم ان علم يقينا ان فيه شفاء ولا يقوم غيره مقامه اما بالظن فلا يجوز وقول الطبيب لا يحصل به اليقين ولا يرخص التداوى بلحم الخنزير وان تعين وقيد الشافعى حرمة التداوى بالخمر اذا كانت صرفا، غير ممزوجة بشىء آخر تستهلك فيه**

سوال:۷ درج ذیل فقہی عبارت کا بامحاورہ اردو ترجمہ کیجیے، اور حق کی تعریف کیجیے اقسام واحکام بیان کیجیے: 15

**ويقر الفقه الاسلامى ما يسمىٰ قانونا: الشخصية الاعتبارية او المعنوية او الشخصية المجردة عن طريق الاعتراف لبعض الجهات العامة كالمئوسسات والجمعيات الشركات والمساجد بوجود شخصية تشبه شخصية الافراد الطبيعيين فى اهلية التملك وثبوت الحقوق والالتزام بالواجبات**

**يا**

درج ذیل فقہی عبارت کا بامحاورہ اردو ترجمہ کیجیے، اور ایک وقت میں تین طلاقوں کے مؤثر ہونے میں فقہاء کے اختلاف کو بیان کیجیے:

**جمهور فقهاء الامصار علىٰ ان الطلاق بلفظ الثلاث حكمه حكم الطلقة الثالثة ، وقال اهل الظاهر وجماعة : حمكه حكم الواحدة ولا تاثير للفظ فى ذالك وحجة هٰئولاء ظاهر قوله تعالىٰ( الطلاق مرتان)الىٰ قوله فى الثالثة ( فان طلقها فلا تحل له من بعد حتىٰ تنكح زوجا غيره هو المطلق بلفظ الثلاث مطلق واحدة لا مطلق ثلاث**

سوال: 8 درج ذیل میں سے ایک پر نوٹ لکھیے: 10

الف: جلالہ: تعریف، اقسام ب: خلع: تعریف، مترادفات، احکام

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**Part-II** **A/2016**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ………………

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: II-N [Islam & Modern Thought (Old Course 2014)]**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

نوٹ: سوال نمبر1 لازمی ہے۔ حصہ اول میں سے کوئی سے دو، حصہ دوم اور حصہ سوم میں سے ایک ایک سوال کا جواب تحریر کیجئے۔ 20=10x2

سوال نمبر1۔ درج ذیل میں سے کوئی سے دس اجزا کے جوابات تحریر کریں۔

۱۔ معاشی عدل سے کیا مراد ہے؟

۲۔ محسنین کے بارے قرآنی ارشاد کیا ہے؟

۳۔ اُنصر اخاک ظالماً اومظلوماً، حدیث کا ترجمہ کیجئے۔

۴۔ مضاربت سے کیا مراد ہے۔

۵۔ لعن رسول اللہ اٰکل الرباء..................حدیث مکمل کریں۔

۶۔ قرآن میں ملوکیت کی بدترین مثالیں کونسی گئی ہیں، ان میں سے صرف دو تحریر کریں۔

۷۔ شوریٰ کے حکم سے متعلق قرآنی آیت کا متن تحریر کریں۔

۸۔ جنگ اور جہاد کا فرق واضح کریں۔

۹۔ مسلم معاشرے میں باہمی تعاون کا اصول کیا ہوگا؟ قرآنی آیت تحریر کریں۔

۱۰۔ گلوبلائزیشن سے کیا مراد ہے؟

۱۱۔ صلہ رحمی سے کیا مراد ہے؟

۱۲۔ اسلام نے عورت کو جو معاشی حقوق دیئے ہیں ان میں سے کوئی سے تین تحریر کریں۔

حصہ اوّل

سوال نمبر2۔الف۔ معیشت میں تقویٰ کے کردار پر نوٹ لکھیے۔ 10

ب۔ معاشیات کی مختلف تعریفیں لکھیے، ان میں سے کون سی تعریف بہتر ہے۔ 10

سوال نمبر3۔الف۔ اسلام میں حلال وحرام کے تصور کی وضاحت کیجئے؟ 10

ب۔ اسلام میں حلال وحرام کے اصولوں پر بحث کریں۔ 10

سوال نمبر4۔ علم معاشیات کے ارتقاء میں قرآن وحدیث اور مسلم علماء کے کردار پر تفصیلی روشنی ڈالیئے۔ 20

سوال نمبر5۔ درج ذیل پر نوٹ لکھیے؟

الف: حرمت سُود 10

ب: کفالت عامہ (عہد خلافت راشدہ کی روشنی میں) 10

حصہ دوم

سوال نمبر6۔الف: اسلام کے تصور خلافت وامامت پر روشنی ڈالتے ہوئے خلیفہ کے اوصاف تحریر کریں۔ 10

ب: حاکمیت الٰہیہ سے کیا مراد ہے اسکا مغربی حاکمیت اعلیٰ کے تصور سے موازنہ کریں۔ 10

سوال نمبر7:الف: اسلام کے سیاسی نظام میں شوریٰ کی اہمیت 10

ب: اسلام کے عطا کردہ بنیادی انسانی حقوق 10

حصہ سوم

سوال نمبر8۔الف۔ اسلام میں خاندان کی بحیثیت ادارہ اہمیت بیان کریں۔ 10

ب۔ نیز یورپ میں اس کے زوال کے اسباب پر تفصیلی مضمون لکھیے۔ 10

سوال نمبر9۔ الف: اسلامی معاشرے کا غیر اسلامی معاشرے سے دلائل کے ساتھ فرق واضح کریں۔ 10

ب: اصلاح معاشرہ میں ذرائع ابلاغ کیونکر کردار ادا کر سکتے ہیں۔ 10

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II** A/2016
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: II-N-15 [Dawah Tul Irshad (New Course 2015)]**
**II-A [Dawah Tul Irshad (Old Course 2013)]** | **Common**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 75**

**نوٹ: کل چار سوالات حل کریں۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ پہلے سوال کے پندرہ اور باقی سوالات کے بیس بیس نمبرز ہیں:**

سوال نمبر:۱ کوئی سے دس سوالات کے جوابات دیں (۱۵)

(الف) پہلی وحی کے نزول کے بعد حضرت خدیجہؓ رسول اللہ ﷺ کو تسلی کے لیے کن کے پاس لے کے گئیں؟

(ب) حضرت موسیٰ اور حضرت عیسیٰ علیہما السلام دونوں کس قوم کی طرف مبعوث کیے گئے؟

(ج) مسلمان مکہ میں شعب ابی طالب میں کتنے سال محصور رہے؟

(د) ہرقل کے نام رسول اللہ ﷺ کا دعوتی مکتوب لے کر کون سے صحابی گئے؟

(ھ) نبی ﷺ کا مکی دورِ دعوت کتنے سال پر محیط ہے؟

(و) ہجرت میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ کون سے صحابی تھے؟

(ز) "امام دار الھجرۃ" کس مشہور امام کا لقب ہے؟

(ح) حسن البناؒ نے معروف دعوتی و دینی تحریک کی بنیاد رکھی؟

(ط) دعوتِ حقیقی اور دعوتِ حکمی میں کیا فرق ہے؟

(ی) دونوں کتابوں کے مصنفین کا نام لکھیں۔(۱) دعوت دین اور اس کا طریقہ کار (۲) التفہیمات الالٰہیہ

(ک) آیت اعراب کے ساتھ مکمل کریں۔ یَا اَهْلَ الْكِتَابِ تَعَالَوْا.........بِهٖ شَيْئًا

(ل) حدیث "بَلِّغُوْا عَنِّي وَلَوْ آيَةً" کا اردو ترجمہ لکھیں۔

سوال نمبر۲۔ قرآن وسنت اور سیرت النبی ﷺ میں داعی الی اللہ کی کن صفات کی طرف رہنمائی ہوتی ہے۔ تفصیلی نوٹ لکھیں (۲۰)

سوال نمبر۳۔ حضرت ابراہیمؑ کا دعوتِ حق کا اسلوب کیا تھا؟ وہ کن کن مراحلِ دعوت سے گزرے؟ تفصیلی نوٹ لکھیں۔ (۲۰)

سوال نمبر۴۔ نبی کریم ﷺ کا دعوت و تبلیغ کا اسلوب حکیمانہ کیا تھا؟ قرآن وحدیث اور سیرت النبی کی روشنی میں تحریر کریں۔ (۲۰)

سوال نمبر۵۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی دینی و دعوتی خدمات پر تفصیل سے روشنی ڈالیں۔ (۲۰)

سوال نمبر۶۔ شاہ ولی اللہؒ کی شخصیت برصغیر میں اپنے کن تجدیدی کارناموں کے باعث معروف ہے۔ مفصل جائزہ لیں۔ (۲۰)

سوال نمبر۷۔ درج ذیل میں سے دو پر نوٹ لکھیں (۱۰+۱۰)

(۱) حضرت عمر بن عبد العزیزؒ کی تجدیدی خدمات (۲) اسلامی ٹی وی چینلز کا دعوتی طریقہ کار (۳) حضرت مصعب بن عمیرؓ کا داعیانہ کردار



# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**Part-II A/2016**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: III-N-15 [Islam & Modern Economic Thought & Movements]** (NEW COURSE)
**III [Islam & Modern Economic Thought & Movements ])** (OLD COURSE) **Common**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

**نوٹ: سوال نمبرایک لازمی ہے۔ بقیہ سوالات میں سے کوئی سے چار سوالات کے جوابات مطلوب ہیں:**

سوال نمبر۱: کوئی سے دس سوالات کے مختصر جوابات دیجیے۔ 20

(i) آیت مکمل کریں: انما الخمر والمیسر-----

(ii) قرضِ حسنہ کی ترغیب میں نازل ہونے والی آیت لکھیں۔

(iii) اموال ظاہرہ اور اموال باطنہ میں کیا فرق ہے؟

(iv) تجارت کی ممنوعہ صورتوں میں سے کوئی سی چار صورتیں بتائیں۔

(v) معاشیات کے موضوع پر امام ابو یوسف اور امام ابو عبید قاسم السلام کی کتب کے نام بتائیے۔

(vi) اُجرت کی اصطلاحی تعریف کریں۔

(vii) تجارت میں غرر سے کیا مراد ہے؟

(viii) العفو سے کیا مراد ہے؟

(ix) قاضی ابو یعلیٰ نے لگان کے تعین کے سلسلہ میں کون سے اصول بیان کیے ہیں۔

(x) GDP کس کا مخفف ہے۔

(xi) اجارہ کی اقسام بیان کریں۔

(xii) بینک کی تعریف کریں۔

(xiii) مزارعت کی تعریف کریں۔

سوال نمبر۲: معاشیات کی تعریف کیجیے۔ معاشی تصورات میں ارتقا اور علم معاشیات کی نمایاں اقسام پر نوٹ لکھیں۔ 20

سوال نمبر۳: سرمایہ دارانہ معاشی نظام کی عملی صورت نے دنیا میں استحصال کی کیا صورتیں پیدا کی ہیں۔ جامع نوٹ لکھیے۔ 20

سوال نمبر۴: شراکت سے کیا مراد ہے۔ اس کی اقسام اور حدود و شرائط پر تفصیل نوٹ لکھیں۔ 20

سوال نمبر۵: سود سے کیا مراد ہے؟ سود کے معاشی نقصانات اور اسلامی متبادلات پر جامع نوٹ لکھیے۔ 20

سوال نمبر۶: اسلام کی مالیاتی پالیسی میں زکوٰۃ کی اہمیت بیان کریں۔ نیز محل زکوٰۃ اشیا اور ان کی شرح زکوٰۃ کا عمومی خاکہ بیان کریں۔ 20

سوال نمبر۷: اسلامی ریاست کے ذرائع آمدن پر تفصیلی نوٹ لکھیے۔ 20

سوال نمبر۸۔ درج ذیل میں سے کسی دو عنادین پر نوٹ لکھیں: (10+10)

(الف) انشورنس کے اسلامی متبادل (تکافل) پر جامع نوٹ لکھیے۔

(ب) اسلامی قانون وراثت کی معاشی اہمیت بیان کریں۔

(ج) سرمایہ کی تعریف کیجیے۔ نیز اس کی اقسام بھی بیان کریں۔

سوال نمبر۹۔ درج ذیل میں سے کسی دو عنادین پر نوٹ لکھیں: (10+10)

(الف) پاکستان کے نظام مالیات کا تنقیدی جائزہ لیجیے۔

(ب) حضرت شاہ ولی اللہؒ کے معاشی افکار پر نوٹ لکھیں۔

(ج) قسطوں کا کاروبار اور اس کی شرعی حیثیت

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II A/2016**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: IV-1N-15 [Islam & Science (New Course)]**
**IV -1 [Islam & Science (Old Course)]**
**III-1N [Islam & Science (Old Course 2014)]**
**Common**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

نوٹ: کل پانچ سوالات حل کریں۔ پہلا سوال لازمی ہے تمام سوالات کے نمبر مساوی ہیں:

۱۔ درج ذیل سوالات میں سے دس (۱۰) سوالات کے جوابات تحریر کریں۔

(i) ان السموات والارض کانتا رتقا ففتقنھما کی سائنسی تفسیر بیان کریں ۔

(ii) قرع انبیق سے کیا مراد ہے؟ اس کا موجد کون ہے؟

(iii) معلم اول اور معلم ثانی کن سائنسدانوں کے لقب ہیں؟

(iv) ڈارون کے نظریہ ارتقاء کے رد میں قرآنی آیت کا متن لکھیں۔

(v) علم طب کی ایک جامع تعریف تحریر کریں۔

(vi) جابر بن حیان کے ایجاد کردہ دو (۲) تیزابات کے نام تحریر کریں۔

(vii) بوریحان البیرونی نے زمین کا قطر کیا معلوم کیا تھا؟

(viii) اسلحہ کی تیاری پر ایک قرآنی ایت تحریر کریں۔

(ix) علم کیمیا میں جابر بن حیان کے (۲) دو اہم سائنسی کارنامے بیان کریں۔

(x) سائنسی طریقہ کار کے مراحل کونسے ہیں؟

(xi) ابوالقاسم الزہراوی کے ایجاد کردہ کوئی سے چار (۴) آلات جراحی کے نام تحریر کریں۔

(xii) آسمان کے نیلا ہونے اور مدوجزر کی توجیہ کس مسلمان سائنسدان نے دی؟

(xiii) ماءالملوک سے کیا مراد ہے؟ یہ کس کی ایجاد ہے؟

(xiv) علم جغرافیہ میں مسالک سے کیا مراد ہے؟

(xv) درج ذیل کتب کے مصنفین کے نام تحریر کریں۔

(i) مسلمانوں کے سائنسی کارنامے (ii) SCIENCE AND CIVILIZATION IN ISLAM

۲۔ سائنسی تحقیق وجستجو کے اسلامی محرکات پر ایک مفصل و مدلل نوٹ تحریر کریں۔

۳۔ توسیع کائنات اور اختتام کائنات کے قرآنی اور سائنسی نظریات کا جائزہ پیش کریں۔

۴۔ علم بصریات کے امام ابن الہیثم کی سائنسی اور علمی خدمات پر نوٹ تحریر کریں۔

۵۔ محمد بن زکریا الرازی کی سائنسی خدمات پر نوٹ تحریر کریں۔

۶۔ قرون وسطی میں مسلمان مسلمان ماہرین نے فن تعمیر کو جدتوں سے روشناس کرایا، دلائل سے ثابت کریں۔

۷۔ علم فلکیات میں مسلم ماہرین فلکیات کی خدمات پر سیر حاصل بحث کریں۔

۸۔ امت مسلمہ کے سائنسی پسماندگی کے اسباب تحریر کریں، نیز احیاء کی عملی تجاویز بھی بیان کریں۔

۹۔ درج ذیل میں سے دو (۲) پر مختصر نوٹ تحریر کریں۔

(i) ڈاکٹر عبدالسلام (ii) سائنسی طریقہ کار کے مراحل (iii) خلائی تسخیر کا اسلامی تصور



# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**Part-II** **A/2016**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

**Roll No. ....................**

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: III-2N [Islam & Philosophy (Old Course 2014)]**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

نوٹ: کل پانچ سوالات حل کریں۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ تمام سوالات کے مارکس برابر ہیں

سوال نمبر۱:

(الف) درج ذیل اصطلاحات میں سے صرف پانچ کی وضاحت کریں۔ (۱۰)

معتزلہ، جبریہ، علت غائی، قدیم، عرض، جوہر، مثالیت

(ب) درج ذیل میں سے پانچ سوالات کے مختصر جوابات دیں۔ (۱۰)

(۱) فلسفہ کے لفظی معنی کیا ہیں؟

(۲) زینوفینیز کس فلسفیانہ مکتبہ فکر کا بانی تھا؟

(۳) کس فلسفی کے نزدیک کائنات کی اصل آگ ہے؟

(۴) آراء اھل المدینہ الفاضلہ کس فلسفی کی کتاب ہے؟

(۵) استقرائی طریقہ کار کیا ہوتا ہے؟

(۶) اسلامی فلسفہ اخلاق پر ایک حدیث لکھیں؟

(۷) مرجئہ سے کون لوگ مراد ہیں؟

سوال نمبر۲۔ سقراط نے سوفسطائیہ کی تردید کس طرح کی؟ سقراط کے فلسفیانہ طریقہ کار اور افکار کی روشنی میں وضاحت کریں؟

سوال نمبر۳۔ افلاطون کا تصور مثالی ریاست (Utopia) کیا ہے۔ اس کے تصور ریاست پر مبسوط نوٹ تحریر کیجیے۔

سوال نمبر۴۔ نوفلاطونیت سے کیا مراد ہے؟ اس فلسفے کے بنیادی تصورات کو تفصیلاً بیان کریں۔

سوال نمبر۵۔ اسلام کا فلسفہ اخلاق کیا ہے؟ ایک جامع نوٹ قلم بند کریں۔

سوال نمبر۶۔ جبر وقدر کے کلامی مباحث وافکار کیا ہیں۔ تفصیلی نوٹ لکھیں۔

سوال نمبر۷۔ امام غزالی کا فلسفیانہ منہج کیا ہے؟ انہوں فلاسفہ کی تردید کن بنیادوں پر کی۔ وضاحت کریں۔

سوال نمبر۸۔ درج ذیل میں سے کوئی سے دو پر نوٹ لکھیں۔

(الف) تھیلیز کا فلسفہ (ب) ارسطو کا تصور علل اربعہ (ج) اسلام میں عقل کی اہمیت



# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**Part-II A/2016**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: IV-I-N [Islam & Modern Western Thought (Old Course 2014)]**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

پہلا سوال لازمی ہے۔ بقیہ میں کوئی سے چار سوالات کے جواب دیجئے۔

س ۱)۔ دس سوالوں کے مختصر جواب دیجئے۔

۱۔ مغرب کا فکری رد کرنے والے کوئی سے دو عرب مصلحین کے نام تحریر کیجیے۔

۲۔ صلیبی جنگوں کے نتیجے میں مسیحی یورپ نے مسلمانوں کے ساتھ رویے میں کیا نمایاں تبدیلیاں کیں۔

۳۔ "تنقیحات" کس کی تصنیف ہے؟

۴۔ تہذیبی تصادم کا تصور کس مغربی مفکر نے دیا۔

۵۔ کتاب "اسلام اور جدید مادی افکار" کے مصنف کا نام لکھیے۔

۶۔ نیو ورلڈ آرڈر سے کیا مراد ہے؟

۷۔ ایڈورڈ سعید کی معروف کتاب کا نام لکھیے۔

۸۔ کیا روشن خیالی کا تصور اسلامی تعلیمات کے ساتھ ہم آہنگ ہے؟

۹۔ حدیث پر مستشرقین کے کوئی سے دو اعتراضات بتائیے۔

۱۰۔ رینی ساں کی تحریک سے کیا مراد ہے؟

۱۱۔ WTO کن الفاظ کا مخفف ہے؟

۱۲۔ قرآن پر اعتراض کرنے والے دو مستشرقین کے نام تحریر کیجیے۔

۱۳۔ انگریزی زبان میں قرآن کے کسی غیر مسلم مترجم کا نام لکھیے۔

س ۲) اہل مغرب کی فکری بنیادیں اور اس کے پس منظر پر سیر حاصل بحث تحریر کیجیے۔

س ۳) علم حدیث کے حوالے سے مستشرقین کا خاص مطالعہ کیا ہے؟ دلائل کے ساتھ جائزہ لیجیے۔

س ۴) اسلام میں عورت کے مقام و مرتبہ سے متعلق اہل مغرب کے خیالات کا مطالعہ پیش کیجیے۔

س ۵) اسلام کے نظام اخلاق کے بارے میں اہل مغرب کے رویہ پر نوٹ تحریر کیجیے۔

س ۶) مسلمانوں میں تجدد پسندی کے رجحانات کی وجوہات پر سیر حاصل بحث کیجیے۔

س ۷) جہاد اور قتال میں فرق کرتے ہوئے اہل مغرب کی پیدا کردہ الجھنوں اور خدشات کی تردید کیجیے۔

س ۸) مسلمان ممالک میں اپنے افکار کے نفوذ کے لیے اہل مغرب کی حکمت عملی پر بحث کیجیے۔

س ۹) کوئی سے دو اجزاء کے جواب مطلوب ہیں۔

۱۔ توہین رسالت، مقاصد اور مفادات

۲۔ سیکولرازم

۳۔ تحریک مادیت اور اس کے اثرات

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



Part-II A/2016
Examination:- M.A./M.Sc.

Roll No. ....................

Subject: Islamic Studies
PAPER: IV-2N-15 [Islam & Philosophy (New Course)]
IV-2 [Islam & Philosophy (Old Course)]
Common
TIME ALLOWED: 3 hrs.
MAX. MARKS: 100

نوٹ: کل پانچ سوالات حل کریں۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ تمام سوالات کے نمبر مساوی ہیں:

سوال نمبر ۱:

(الف) درج ذیل اصطلاحات میں سے صرف پانچ کی وضاحت کریں۔ (۱۰)

واجب الوجود، صدور، محال، استخراجی طریقہ، ارتیابیت، علل اربعہ، لوگوس

(ب) درج ذیل میں سے دس سوالات کے مختصر جوابات دیں۔ (۱۰)

(۱) اینکسیمنز نے کس چیز کو کائنات کی اصل قرار دیا؟

(۲) کس یونانی فلسفی کے بارے کہا جاتا ہے کہ وہ غیر نامیاتی کیمیا کا بانی ہے؟

(۳) "انسان ہر چیز کا پیمانہ ہے" یہ نظریہ کس گروہ کا تھا؟

(۴) معلم ثانی کس مسلم فلسفی کو کہا جاتا ہے؟

(۵) معتزلہ کا بانی کون تھا؟

(۶) کتاب "مقاصد الفلاسفہ" کے مصنف کا نام بتائیں؟

(۷) عقول عشرہ کا تصور کس مسلم فلسفی نے دیا؟

(۸) فلسفہ کی شاخ الٰہیات میں کن موضوعات کو زیر بحث لایا جاتا ہے؟

(۹) گوتم بدھ نے جونجات کا فلسفہ پیش کیا اس کا کیا نام ہے؟

(۱۰) مشہور مفکر شاہ ولی اللہ کی اسلامی فلسفہ سے متعلق کتاب کا نام تحریر کریں؟

(۱۱) آیت "أَفَلَا يَتَدَبَّرُونَ الْقُرْآنَ أَمْ عَلَىٰ قُلُوبٍ أَقْفَالُهَا" کا ترجمہ لکھیں

(۱۲) فیثا غورث کے نزدیک تناسب (Proportion) کا عدد سے کیا تعلق ہے؟

سوال نمبر ۲۔ نظریہ تعقلات کیا ہے؟ سقراط کے فلسفیانہ طریقہء کار اور افکار کی روشنی میں تفصیلی نوٹ قلم بند کریں۔

سوال نمبر ۳۔ ارسطو کی شخصیت اور اس کے فلسفیانہ افکار پر مبسوط نوٹ تحریر کیجیے۔

سوال نمبر ۴۔ نو فلاطونیت کیا ہے؟ فلسفیانہ افکار کو تفصیلاً بیان کریں۔

سوال نمبر ۵۔ مسلمان مفکر ابن سینا کے فلسفیانہ افکار پر نوٹ تحریر کریں؟

سوال نمبر ۶۔ جبر و قدر کے کلامی مباحث و افکار کیا ہیں۔ تفصیلی نوٹ لکھیں۔

سوال نمبر ۷۔ امام غزالی کا فلسفیانہ منہج کیا ہے؟ انہوں فلاسفہ کی تردید کن بنیادوں پر کی۔ وضاحت کریں۔

سوال نمبر ۸۔ درج ذیل میں سے کوئی سے دو پر نوٹ لکھیں۔

(الف) اقبال کا تصور خودی (ب) زینو کے حرکت کے خلاف دلایل (ج) معجزات اور عقل

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



Part-II A/2016
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studie**


# UNIVERSITY OF THE PUNJAB





Part-II A/2016
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................


**Subject: Islamic Studies** — **TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**PAPER: IV-2N [Islam Ikhlaq & Tassawuf (old Course 2014)]** — **MAX. MARKS: 100**

---

نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے۔ حصہ اول و دوم سے دو دو سوالات کے جوابات مطلوب ہیں۔

سوال نمبر۱: کوئی سے دس اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کریں۔

(الف) دعا کے دو آداب لکھیں؟

(ب) رزق حرام کی ممانعت میں کسی حدیث یا آیت کا ترجمہ لکھیں؟

(ج) وحی کا لغوی معنی کیا ہے؟

(د) لذتیت کا فلسفہء اخلاق کیا ہے؟

(ھ) نقشبند کی وجہء تسمیہ لکھیں۔

(و) حصولِ علم کے ذرائع کیا کیا ہیں؟

(ز) وحدۃ الشہود سے کیا مراد ہے؟

(ح) خشوع وخضوع سے کیا مراد ہے؟

(ط) مجدد الف ثانی نے کس حکمران کو سجدہ نہیں کیا تھا؟

(ی) "اللہ ولی الذین آمنوا" کا ترجمہ لکھیں۔

(ک) حدیث "لا رھبانیۃ فی الاسلام" کا کیا مطلب ہے؟

(ل) قوت القلوب کے مصنف کا نام لکھیں۔

## حصہ اول (اخلاق)

سوال نمبر۲۔ صبر کی انسانی زندگی میں کیا اہمیت ہے؟ تفصیلی نوٹ لکھیں۔

سوال نمبر۳۔ خاندانی زندگی میں اسلام کی صلہ رحمی کی تعلیمات کا جائزہ لیں۔

سوال نمبر۴۔ امام غزالی کا فلسفہء اخلاق تفصیل سے بیان کریں۔

سوال نمبر۵۔ "اشاعت اسلام اخلاق سے ہوئی"۔ دلائل کی روشنی میں واضح کریں

## حصہ دوم (تصوف)

سوال نمبر۶۔ تصوف میں کرامت کے تصور کا قرآن وحدیث کی روشنی میں جائزہ لیں۔

سوال نمبر۷۔ حضرت علی ہجویریؒ کی سیرت وخدمات پر مفصل نوٹ تحریر کریں۔

سوال نمبر۸۔ اسلام میں بیعت کا کیا تصور ہے؟ تفصیلی نوٹ لکھیں۔

سوال نمبر۹۔ درج ذیل میں سے دو پر نوٹ لکھیں

(الف) حب دنیا کی مذمت (ب) وحدۃ الوجود (ج) حسن معاشرت

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II A/2016**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. .....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: V-I-N15 [Islam & Modern Political and Social Thought (New Course)]**
**V-1 [[Islam & Modern Political and Social Thought (Old Course)]** | **Common**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

**نوٹ: پانچ سوالوں کے جواب مطلوب ہیں۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ حصہ اول اور دوم میں سے دو، دو سوال منتخب کریں۔**

سوال ا: درج ذیل میں سے دس اجزاء کے مختصر جواب لکھیں: (۲۰)

۱)۔ سیاست اور سیاسیات میں کیا فرق ہے؟

۲)۔ جہاد اسلامی کے دو آداب بیان کریں۔

۳)۔ جمہوریت کی مختصر تعریف کریں۔

۴)۔ علامہ ابن تیمیہ کی کون سی تصنیف آپ کے نصاب کی مجوزہ کتب میں شامل ہے؟

۵)۔ اسلامی دستور کے دو بنیادی مصادر کون سے ہیں؟

۶)۔ اسلامی ممالک کی تنظیم (او آئی سی) کا مختصر تعارف لکھیں۔

۷)۔ خواتین کے حقوق سے متعلق ایک آیت قرآنی تحریر کریں۔

۸)۔ عدل اور احسان کا تعارف کرائیں۔

۹)۔ حدود اللہ سے کیا مراد ہے؟

۱۰)۔ کیا قومیت کا مغربی تصور اسلامی تعلیمات کے ساتھ ہم آہنگ ہے؟

۱۱)۔ خلافت و ملوکیت کس کی تصنیف ہے؟

۱۲)۔ مرد مومن کے تصور سے متعلق علامہ اقبالؒ کا کوئی ایک شعر لکھیں۔

## (حصہ اول)

سوال ۲: سیاست شرعیہ کے بنیادی اصولوں پر روشنی ڈالیں۔ (۲۰)

سوال ۳: اسلامی ریاست کے مقاصد واضح کریں۔ (۲۰)

سوال ۴: آپ نیشنلزم یا قومیت پرستی کا تجزیہ اسلامی تعلیمات کی روشنی میں کیسے کریں گے؟ (۲۰)

سوال ۵: ذیل کے عنوانات میں سے دو پر نوٹ لکھیں: (۱۰،۱۰)

ا۔ خلافت راشدہ کی خصوصیات ب۔ ذرائع ابلاغ اور ہماری تہذیب ج۔ جمہوریت

## (حصہ دوم)

سوال ۶: دینی تعلیم میں مدارس کی اہمیت بیان کرتے ہوئے، پیدا شدہ خدشات کا جائزہ لیں۔ (۲۰)

سوال ۷: اسلامی تعلیمات میں مقام نسواں کا تفصیلی جائزہ پیش کریں۔ (۲۰)

سوال ۸: خاندان کی اہمیت اور مقاصد بیان کرتے ہوئے اس نظام میں استحکام کی تجاویز مرتب کریں۔ (۲۰)

سوال ۹: ذیل کے کوئی سے دو اجزاء پر نوٹ لکھیں: (۱۰،۱۰)

ا۔ اسلامی ثقافت ب۔ اسلامی معاشرے میں غیر مسلموں کے حقوق ج۔ شوریٰ



# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**Part-II** **A/2016**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: V-II-N [Dawa Tul Irshad (Old Course 2014)]**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 75**

---

کل چار سوالات حل کریں۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ پہلے سوال کے پندرہ اور باقی سوالات کے بیس بیس نمبر ہیں

سوال نمبر:۱ کوئی سے دس سوالات کے جوابات دیں (۱۵)

(الف) کس پیغمبر کو اللہ تعالیٰ نے قرآن میں "امت" کہا ہے؟

(ب) حضرت موسیٰ علیہ السلام کو کس بادشاہ کی طرف دعوتِ توحید کے لیے بھیجا گیا؟

(ج) رسول اللہ ﷺ نے "سیف اللہ" اور "حواری رسول" کا لقب کس کس صحابی کو عطا کیا؟

(د) صلح حدیبیہ کے موقع پر رسول اللہ ﷺ نے اپنے ہاتھ کو کس صحابی کا ہاتھ قرار دے کر بیعت کی؟

(ھ) ایران کے بادشاہ کسریٰ نے رسول اللہ ﷺ کے دعوتی مکتوب کے ساتھ کیا سلوک کیا تھا؟

(و) طائف میں دعوت اسلام کے لیے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ کون سے صحابی گئے؟

(ز) عام الوفود کس سال کو کہا جاتا ہے؟

(ح) شاہ ولی اللہؒ کے تجدیدی کارناموں میں سے دو تحریر کریں؟

(ط) براعظم افریقہ سے اٹھنے والی دو دعوتی تحریکوں کا نام لکھیں؟

(ی) دونوں کتابوں کے مصنفین کا نام لکھیں۔(۱) محسن انسانیت (۲) پیغمبرانہ منہاج دعوت

(ک) آیت اعراب کے ساتھ مکمل کریں۔ کُنْتُمْ خَيْرَ...... الْمُنْكَر

(ل) فرمان رسول "بَشِّرُوْا وَلَا تُنَفِّرُوا، وَ يَسِّرُوْا وَلَا تُعَسِّرُوْا" کا اردو ترجمہ لکھیں؟

سوال نمبر۲۔ دعوت کا معنی و مفہوم کیا ہے؟ داعی الی اللہ کے اندر کن صفات کا پایا جانا ضروری ہے۔ تفصیلی نوٹ لکھیں۔ (۲۰)

سوال نمبر۳۔ حضرت نوحؑ کے اسلوب دعوت، مخاطبین دعوت اور مراحل دعوت پر تفصیلی نوٹ لکھیں۔ (۲۰)

سوال نمبر۴۔ رسول اللہ ﷺ کا اسلوب دعوت و تبلیغ قرآن و حدیث اور سیرت النبی کی روشنی میں تحریر کریں۔ (۲۰)

سوال نمبر۵۔ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کی دینی و دعوتی خدمات پر تفصیل سے روشنی ڈالیں۔ (۲۰)

سوال نمبر۶۔ شاہ ولی اللہؒ کے تجدیدی کارناموں پر روشنی ڈالیں۔ (۲۰)

سوال نمبر۷۔ درج ذیل میں سے دو پر نوٹ لکھیں (۲۰)

(۱) جماعت اسلامی (۲) انٹرنیٹ پر دعوتِ دین (۳) مسجد کی دعوتی اہمیت

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II A/2016**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: V-2-N15 [Islami Akhlaq o Tassawuf (New Course)] | Common**
**V-2 [Islam, Ethics & Tassawuf (Old Course)]**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

**نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے۔ حصہ اول و دوم سے دو دو سوالات کے جوابات مطلوب ہیں:**

نوٹ: پہلا سوال لازمی ہے۔ حصہ اول و دوم سے دو دو سوالات کے جوابات مطلوب ہیں۔

سوال نمبر۱: کوئی سے دس اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کریں۔

(الف) اسلامی اخلاقیات کے مطابق تقویٰ کا مقام دماغ ہے یا قلب؟

(ب) ارسطو کے نزدیک سعادت کی کتنی اقسام ہیں؟

(ج) باجماعت نماز کی کوئی معاشرتی حکمت بتائیں؟

(د) قادریہ سلسلہ کے بانی کس معروف صوفی کو سمجھا جاتا ہے؟

(ھ) کتاب اللمع کے مصنف کون صوفی ہیں؟

(و) حضرت شیخ مجدد الف ثانیؒ نے وحدت الوجود کے مقابلے میں کیا نظریہ پیش کیا؟

(ز) القاء کسے کہتے ہیں؟

(ح) حضرت علی ہجویریؒ کی تصوف کے موضوع پر مشہور تصنیف کا نام لکھیں۔

(ط) صوفی کا لفظی مطلب کیا ہے؟

(ی) نفس امارہ سے کیا مراد ہے؟

(ک) اخلاق کے موضوع پر کوئی قرآنی آیت تحریر کریں۔

(ل) حدیث "اِنَّمَا بُعِثْتُ لِاُتَمِّمَ مَكَارِمَ الْاَخْلَاقِ" کا ترجمہ کریں۔

## حصہ اول (اخلاق)

سوال نمبر۲۔ نبی ﷺ بحیثیت پیغمبر اخلاق کے موضوع پر قرآن و سیرت کی روشنی میں تفصیلی نوٹ لکھیں۔

سوال نمبر۳۔ اسلام کا تصور مساوات کیا ہے؟ اسلامی نظام معاشرت و ریاست میں مساوات کو کیسے ملحوظ رکھا جاتا ہے۔ بحث کریں۔

سوال نمبر۴۔ عقیدہ آخرت کے انفرادی و اجتماعی زندگی پر کیا اخلاقی اثرات مرتب ہوتے ہیں؟ وضاحت کریں

سوال نمبر۵۔ اسلام کا تصور طہارت کیا ہے؟ دیگر مذاہب کے مقابلے میں یہ کیسے منفرد و نمایاں ہے۔ مبسوط نوٹ قلم بند کریں۔

## حصہ دوم (تصوف)

سوال نمبر۶۔ برصغیر میں تصوف کی تاریخ و ارتقاء پر تفصیلی نوٹ لکھیں۔

سوال نمبر۷۔ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کے متصوفانہ افکار و نظریات بیان کیجیے۔

سوال نمبر۸۔ سلسلہ نقشبندیہ کے آغاز و ارتقاء، افکار و اعمال پر نوٹ قلم بند کریں۔

سوال نمبر۹۔ قلبی واردات سے کیا مراد ہے؟ اہلِ تصوف کی مباحث کا جائزہ لیں۔

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



Part-II A/2016

**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**

**PAPER: V-3-N15 [Islam & Modern Western Thought (New Course)]**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**

**MAX. MARKS: 100**

پہلا سوال لازمی ہے۔ بقیہ میں کوئی سے چار سوالات کے جواب دیجئے۔

س ۱) ۔ دس سوالوں کے مختصر جواب دیجئے۔

۱۔ اسلام اور مغرب کی کشمکش کس مشہور یورپی مسلمان کی کتاب کا ترجمہ ہے۔

۲۔ کسی مستشرق کی معروف کتاب کا نام لکھیے۔

۳۔ نیو ورلڈ آرڈر سے کیا مراد ہے؟

۴۔ تہذیبی تصادم کا تصور کس مغربی مفکر نے دیا۔

۵۔ کتاب "تنقیحات" کے مصنف کا نام لکھیے۔

۶۔ تہذیب مغرب کے رد میں علامہ اقبال کا کوئی شعر لکھیے۔

۷۔ انگریزی زبان میں قرآن کے کسی غیر مسلم مترجم کا نام لکھیے۔

۸۔ NGO کن الفاظ کا مخفف ہے؟

۹۔ حدیث پر مستشرقین کے کوئی سے دو اعتراضات بتائیے۔

۱۰۔ تحریک اصلاح مذہب کے بانی کون تھے۔

۱۱۔ WTO کن الفاظ کا مخفف ہے؟

۱۲۔ قرآن پر اعتراض کرنے والے دو مستشرقین کے نام تحریر کیجیے۔

۱۳۔ مغربی فکر کا علمی مقابلہ کرنے والے برصغیر کے کوئی سے دو مسلم اہل علم کے نام تحریر کیجیے۔

س ۲) استشراقی فکر کا تعارف پیش کیجیے۔ نیز تحریک استشراق کے تاریخی ارتقاء پر بحث کیجیے۔

س ۳) علم حدیث کے بارے مستشرقین کا خاص مطالعہ کیا ہے؟ دلائل کے ساتھ جائزہ لیجیے۔

س ۴) اسلام میں عورت کے مقام و مرتبہ سے متعلق اہل مغرب کے خیالات کا مطالعہ پیش کیجیے۔

س ۵) جہاد اور قتال میں فرق کرتے ہوئے اہل مغرب کی پیدا کردہ الجھنوں اور خدشات کی تردید کیجیے۔

س ۶) مسلمانوں میں تجدد پسندی کے رجحانات کی وجوہات پر سیر حاصل بحث کیجیے۔

س ۷) حقوق نسواں کے حوالے سے مغربی مفکرین کے اعتراضات کا جائزہ لیتے ہوئے اسلام کے فطری اصول بیان کیجیے۔

س ۸) مکالمہ بین المذاہب مختلف مذاہب میں قربت کا سبب بن سکتا ہے۔ تائید یا مخالفت میں اپنی رائے دلائل کی روشنی میں پیش کیجیے۔

س ۹) کوئی سے دو اجزاء کے جواب مطلوب ہیں۔

۱۔ سیکولرازم

۲۔ تحریک مادیت اور اس کے اثرات

۳۔ علامہ اقبال اور مطالعہ تہذیب مغرب